اور دوسرے لوگوں کو زکوٰۃ دینا جائز ہے۔

### جواب

امام ابو حنیفہؒ کی طرف اس مسلک کی نسبت درست نہیں' کیونکہ ان کا مسلک ظاہر الروایہ کے مطابق وہی ہے جو تمام علماء وفقہا کا ہے کہ بنو ہاشم کو زکوٰۃ دینا جائز نہیں۔ اس کے بر خلاف' امام صاحبؒ سے جو جواز کی روایت ہے' اس کا ناقل ابو عصمہ نوح ابن ابی مریم ہے' جس کے بارے میں محدثین کا فیصلہ یہ ہے کہ وہ وضاع اور کذاب تھا۔ (تذکرۃ الموضوعات للشیخ محمد طاہر الہندی ص ۸۴۔ تقریب التہذیب ص ۳۷۷۔ میزان الاعتدال ج ۳' ص ۲۴۵۔ المدخل للحاکمؒ ص ۳۰۔ مجالہ نافعہ ص ۳۱)

## (۱۲۴) نماز میں اشارے سے سلام کا جواب دینا

امام ابن ابی شیبہؒ نے ایک روایت نقل کی ہے' جس میں ذکر ہے کہ حضور ﷺ نماز کی حالت میں اشارے سے سلام کا جواب دیا کرتے تھے۔

### اعتراض

پھر امام ابو حنیفہؒ پر اعتراض کیا ہے کہ ان کے نزدیک ایسا نہیں کرنا چاہئے۔

### جواب

امام ابو حنیفہؒ کا مسلک یہ ہے کہ نماز کی حالت میں اشارے سے سلام کا جواب دینا جائز تو ہے لیکن کراہت کے ساتھ' کیونکہ اس میں توجہ نماز سے ہٹ کر دوسری طرف مبذول ہو جاتی ہے جو کہ ناپسندیدہ بات ہے۔ چنانچہ جن احادیث میں آنحضرت ﷺ سے اشارے کے ساتھ سلام کا جواب دینا منقول ہے' امام صاحب کا مسلک ان کے خلاف نہیں کیونکہ یہ احادیث ان کے نزدیک محض بیان جواز کے لیے ہیں۔



## (۱۲۵) زمین کی پیداوار میں زکوٰۃ کا نصاب

امام ابن ابی شیبہؒ نے تین روایتیں نقل کی ہیں' جن میں حضور ﷺ کا یہ ارشاد منقول ہے کہ: (زمین سے اگنے والی اشیاء میں) پانچ وسق (تقریباً ۲۵ من) سے کم میں زکوٰۃ نہیں ہے۔

### اعتراض

پھر امام ابو حنیفہؒ پر اعتراض کیا ہے کہ ان کے نزدیک ہر قلیل یا کثیر مقدار میں زکوٰۃ واجب ہے۔

### جواب

امام ابو حنیفہؒ کا استدلال ان آیات واحادیث کے عموم سے ہے جن میں زمین سے اگنے والی اشیاء کی زکوٰۃ دینے کا حکم دیا گیا ہے اور ان میں قلیل یا کثیر مقدار کا کوئی فرق نہیں کیا گیا۔ مثلاً

۱۔ قرآن مجید میں ارشاد ہے کہ: "فصل کے کٹنے کے دن اس کا حق ادا کرو۔" (سورہ انعام: ۱۴۱)

۲۔ حدیث میں ہے: "ایسی زمین جو بارش یا چشموں کے پانی سے سیراب ہوتی ہو' اس میں دس فیصد زکوٰۃ ہے۔" (صحیح بخاری ج ۱' ص ۲۰۱۔ صحیح مسلم ج ۱' ص ۳۱۶۔ نسائی' ابو داؤد' ابن ماجہ)

۳۔ حدیث میں ہے: "جو بھی پیداوار زمین دے' اس میں دس فیصد زکوٰۃ ہے۔" (نصب الرایہ ج ۲' ص ۳۸۵)

۴۔ اور سب سے صریح روایت یہ ہے: "بارانی زمین میں دس فیصد زکوٰۃ ہے' جبکہ حوضوں اور ڈولوں کے ذریعے سے سیراب کی جانے والی زمین میں پانچ فیصد زکوٰۃ ہے' مقدار تھوڑی ہو یا زیادہ۔" (نصب الرایہ ج ۲' ص ۳۸۵)

رہیں وہ روایات جو ابن ابی شیبہؒ نے نقل کی ہیں تو ان کا مطلب یہ ہے کہ پانچ وسق سے کم مقدار کی زکوٰۃ حکومت وصول نہیں کرے گی' بلکہ اس کا مالک خود اپنے طور پر اس کی زکوٰۃ ادا کرے گا۔



# فقہی ترتیب

## باب الانجاس



## باب الوضوء والتیمم



## باب الصلوٰۃ

## باب الوتر



## باب الجمعہ



## باب العیدین



## باب الجنائز



## باب الصوم

## باب الزکوٰۃ



## باب الحج



## باب النکاح





## باب الطلاق و اللعان



## باب الحدود والتعزیرات



## باب القصاص والقسامہ والدیہ



## باب البیوع

## مراجع و مصادر


(۱) آثار السنن للنیموی ؒ

(۲) احکام القرآن للجصاص ؒ

(۳) اعتبار الناسخ والمنسوخ للحازمی ؒ

(۴) اعلاء السنن للتھانوی ؒ

(۵) الاثار للامام محمد ؒ

(۶) الاحسان بترتیب صحیح ابن حبان ؒ

(۷) الام للامام الشافعی ؒ

(۸) الاموال لابی عبید ؒ

(۹) البدایہ والنہایہ لابن کثیر ؒ

(۱۰) الترغیب والترہیب للمنذری ؒ

(۱۱) التعلیق المغنی

(۱۲) تلخیص الحبیر لابن حجر ؒ

(۱۳) الجامع الصغیر للامام محمد ؒ

(۱۴) الجوہر النقی لابن الترکمانی ؒ

(۱۵) الحجج للامام محمد ؒ

(۱۶) الخراج للامام یحییٰ بن آدم ؒ

(۱۷) الخراج للامام ابی یوسف ؒ

(۱۸) الدرایہ فی تخریج احادیث الہدایہ لابن حجر ؒ

(۱۹) الرسالہ للامام الشافعی ؒ

(۲۰) الروض الانف للسہیلیؒ

(۲۱) السراج المنیر للعزیزیؒ

(۲۲) الفتح الربانی بترتیب مسند احمد للساعاتیؒ

(۲۳) المبسوط للسرخسیؒ

(۲۴) المحلی لابن حزمؒ

(۲۵) المغنی لابن قدامہؒ

(۲۶) النہایہ فی غریب الحدیث والاثر لابن اثیرؒ

(۲۷) بائبل مقدس

(۲۸) بحر الرائق شرح کنز الدقائق لابن نجیمؒ

(۲۹) بدائع الصنائع للکاسانیؒ

(۳۰) بذل المجہود للسہارنفوریؒ

(۳۱) تفسیر ابن جریر طبریؒ

(۳۲) تفسیر ابن کثیرؒ

(۳۳) تقریب التہذیب لابن حجرؒ

(۳۴) تہذیب التہذیب لابن حجرؒ

(۳۵) جامع ترمذیؒ

(۳۶) درس ترمذی لمولانا تقی عثمانی

(۳۷) سبل السلام لابن حجرؒ

(۳۸) سنن ابن ماجہؒ

(۳۹) سنن ابی داؤدؒ

(۴۰) سنن بیہقیؒ

(۴۱) سنن دار قطنیؒ





(۴۲) سنن دارمیؒ

(۴۳) سیرت ابن ہشامؒ

(۴۴) شرح مسلم للنوویؒ

(۴۵) شرح معانی الاثار للطحاویؒ

(۴۶) صحیح ابن خزیمہؒ

(۴۷) صحیح بخاریؒ

(۴۸) صحیح مسلمؒ

(۴۹) عمدۃ القاری للعینیؒ

(۵۰) فتح الباری لابن حجرؒ

(۵۱) فتح القدیر شرح ہدایہ لابن الہمامؒ

(۵۲) فتح الملہم شرح مسلم للعثمانیؒ

(۵۳) فتوح البلدان للبلاذریؒ مترجم

(۵۴) کشف الاستار عن زوائد مسند البزار

(۵۵) کنز العمال

(۵۶) لسان العرب لابن منظور الافریقیؒ

(۵۷) مستدرک حاکمؒ

(۵۸) مسند احمدؒ

(۵۹) مصنف ابن ابی شیبہؒ

(۶۰) مصنف عبد الرزاقؒ

(۶۱) نصب الرایہ فی تخریج احادیث الہدایہ للزیلعیؒ

(۶۲) مجمع الزوائد للہیثمیؒ

(۶۳) مشکل الاثار للطحاویؒ

